کہ تم آمین کہو۔ اور قوم ثمود کے سردار معہ فوج و لشکر کے گرداگرد کھڑے دیکھ رہے تھے۔ یکایک قدرت سے
اس قادر توانا کے اس پہاڑ کے پشتے سے جانور چلاّنے کی آواز آنے لگی جس طرح جانور جننے کے وقت آواز
کرتا ہے یہان تک کہ وہ پشتہ شق ہوا اور اس سے ایک اونٹنی جیسی انہون نے طلب کی تھی نکلی اور جنگل مین
چرنے لگی۔ اور ایک ساعت کے بعد اس کو بھی دردزہ شروع ہوا وہ بھی ایک بچہ جنی قد و قامت اور
شکل و صورت مین وہ بھی اپنی مان کے برابر تھا۔ یہ معجزہ دیکھتے ہی سب کے سب پکار اٹھے کہ صالح کا معبود بڑا
قادر ہے۔ اور جندع بن عمر چھے ہزار آدمیون سمیت ایمان لایا اور حضرت صالح کے قدم پر گر کے پچھلے تقصیرون
کی معافی چاہی۔ اور دوسرے سردار اور انکے تابعدار ایمان سے محروم رہے۔ صالح علیہ السلام نے فرمایا
کہ تم خلاف عہد کیا اب اللہ تعالی سے بہت ڈرو اور اوس اونٹنی کی اور اوسکے بچے کی تعظیم ہمیشہ نظر رکھو
اور کسیطرح اسکو رنج نہ دو جب تک یہ اونٹنی اور اس کا بچہ تمہارے مین رہیگا تم پر عذاب نہ آویگا۔ اس
اونٹنی کی خاصیت یہ تھی کہ سب جانور اہلی اور جنگلی اسکو دیکھنے سے خوف کھا کے بھاگتے اور جس جنگل
مین وہ چرتی کوئی دوسرا جانور قدم نہین رکھ سکتا تھا۔ اور شام کے وقت جب شہر مین آتی سب شہر والے
اپنے برتن لا کے اسکے دودھ سے بھر لیتے اسکا دودھ تمام شہر والون کو کفایت کرتا تھا غرض
جب اسکے خوف سے دوسرے جانور جنگل مین جا نہین سکتے تھے اکثر لوگ جو جانور رکھتے تھے تنگ
آگئے حضرت صالح کے جناب مین شکایت لائے تب حضرت صالح نے یہ بات ٹھہرائی کہ ایک روز تم
اپنے جانور چھوڑو ہم اونٹنی کو بند رکھین گے۔ اور ایک روز ہم اونٹنی کو چرا لیتے ہین تم اپنے جانورون کو
بند رکھو۔ ایک مدت اسیطرح گذری۔ ایسے مین ایک شخص اسی قوم کا قدار بن سالف نام شوریدہ پشت
کوتہ گردن چارشانہ ماں باپ کو رنج دینے والا ایک فاحشہ عورت کا عاشق ہوا اس کا نام غیزہ تھا خوبصورتی
اور خوش اسلوبی اور لطیفہ گوئی مین مشہور تھی۔ چند روز اسکے یہان جاتا آتا شراب خواری اور زنا کاری
سے روسیاہ ہوتا آخر چاہا کہ اسکو اپنے نکاح مین لاوے تب اس قحبہ نے کہی کہ اگر مجھے نکاح
مین لانا چاہتا ہے اس اونٹنی کے کونچے مار دیجئے کہ اس سے میرے جانورون کو رنج ہے اس
ملعون نے اس بات کو قبول کر کے اور سات شخص کو اپنے ہمراہ لے کے تاک مین تھا ایک روز اونٹنی
جب چراگاہ سے پھری شہر مین آئی تو قدار ناہنجار نے اسکی پیشانی پر مار کے اسکو زخمی کیا پھر دوسرے
تلوارون سے مارنے لگے قدار نے پیچھے سے اسکے کونچے مارے پس وہ اونٹنی زمین پر گر گئی اسکے

یارگروسے پہنچے اور تلواروں سے اسکے پرزے پرزے کرکے اسکا گوشت تقسیم کیا۔ اسکا بچہ جو پیچھے سے آتا تھا ماں کا یہہ حال دیکھکے وہانسے بھاگا اور اسی پہاڑ پر جاکے کھڑا ہوا جب حضرت صالح کو یہہ خبر پہنچی تو بہت افسوس کرتے ہوے باہر نکلے اور شہر کے لوگوں سے فرمایا کہ یہہ بہت براکام ہوا تم نے خداکا عذاب قصداً منگوایا۔ اب بھی ایک بچاؤ کی صورت یہہ ہے کہ میرے ساتھ آئیو تاوسکے بچے کو شہر مین لاوین کہ اسکے سبب سے حق تعالیٰ کے عذاب سے بچ جاؤ۔ کافرون نے یہہ بات بھی قبول نہ کی آخر صالح علیہ السلام نے سب مسلمانون کو ساتھ لیکے اس بچے کو لانیکے واسطے جنگل کے طرف گئے اس نے حضرت صالح کو دیکھتی ہی تین بار آواز کی اور پہاڑ کا پشتہ وہ بچہ اوس مین گھس گیا۔ حضرت صالح نے افسوس کرتے ہوے پھرے اور شہریون سے کہاکہ تم نے اپنے ہاتھ سے اپنی خرابی کی۔ اس بچے کے تین بار آواز کرنے کی تعبیر یہہ کہ تم کو عذاب الٰہی سے تین دن کی مہلت ہے۔ پہلے دن تمہارے منھ زرد ہو جائینگے۔ دوسرے دن سرخ۔ تیسرے دن سیاہ۔ پنجشنبے کی صبح کو حضرت جبرئیل علیہ السلام حکم الٰہی سے آسمان وزمین کے درمیان ایک بڑی دہشت ناک صورت سے ظاہر ہوے۔ اور ایک ایسی آواز کی کہ سب شہر والے اوندھے اپنے اپنے زانون پر گر پڑے اور انکے پتے پھٹ گئے اور سب اصل جہنم ہوے۔ پس صالح علیہ السلام مسلمانون کو فرمایا کہ یہہ شہر الٰہی نازل ہونیکی جگہہ ہے یہان رہنا مناسب نہین سب مکہ معظمہ کی حرم کا احترام باندھو اور وہین چلکر رہو۔ انہون نے صالح علیہ السلام کے حکم کے موافق ویسا ہی کیا سعادت دارین حاصل کی۔ اب جاننا چاہیئے کہ اشقی الاولین قدار بن سالف اور اشقی الآخرین ابن ملجم ہونیکا سبب یہہ کہ یے ہر دو ایک ہی قسم کی معصیت مین مبتلا ہوے اونی خسیس شہوت چلانے کے لئے فاحشہ بدکار عورت کے کہے موافق شہوت وغضب کے مغلوب ہوے اور خلق وخالق کے حقوق تلفی پر کمر باندھی اور ایسے بھاری کام کے مرتکب ہوے کہ ہر دو جہان کی رسوائی اور روسیاہی اور تباہی اور عذاب عقاب الٰہی کے سزاوار ہوے نعوذ باللہ منہا۔ صاحب تفسیر عزیزیہ نے سورۂ شمس کی تفسیر مین لایا ہے کہ جب شہوت وغضب کے سبب سے واجب حق تلف ہونے لگتے ہین تب سب لوگون کے نزدیک وہ شخص معیوب اور مطعون ہو جاتا ہے اور جس قدر وہ حق بزرگ ہوگا اس قدر طعن وتشنیع زیادہ لاحق ہوگی۔ تو اول بدبخت وہ شخص ہے جو اپنے نفس کے حق پر شہوت وغضب کو مقدم رکھے اور نفس کے حق تلف کرے۔ اس سے زیادہ بدبخت وہ شخص ہے کہ اپنی لذت شہوی یا غضبی کے سبب

دوسرے کا حق تلف کرے ۔ اور اس سے بھی زیادہ بدبخت وہ شخص ہے کہ ان دونون لذتون کے
سبب سے بہت آدمیون کے حقوق تلف کرے پھر حق بھی آپس مین مختلف ہین جیسے دنیا کا حق کہ اسکا
تلف ہونا سہل اور آسان ہے آخرت کا حق تلف ہونے سے کہ اسکا دفعیہ بہت مشکل ہے ۔ چوتھا
مقدمہ یہہ ہے کہ آدمی پر تین حق بڑے اور عمدہ ثابت ہین پہلا حق اللہ تعالی کا ہے اسکا پیدا کرنے والا
اور نعمت دینے والا ہے ۔ اور کسی وقت اور کوئی آدمی اسکے احسان سے باہر نہین ہو سکتا اور ہر کام
مین آدمی اسکی مدد اور مہربانی کا محتاج ہے اسیواسطے کوئی حق اور کسیکا حق اسکے حق کی برابری کر نہین
سکتا ۔ دوسرا حق اپنی قوم اور برادری کا ہے کہ اپنی زندگی اور موت مین انکا محتاج ہے اور ہر طرح
کی مدد کا انسے امیدوار ۔ تیسرا حق اپنے نفس کا ہے اور اس حق کی حقیقت خود ظاہر ہے کچھ حاجت
بیان کی نہین ہے ۔ پس سب بدبختون سے زیادہ بدبخت وہ شخص ہے کہ ان تینون کو ایک خسیس شہوت کی عوض مین
تلف کرے سو یہہ وصف اگلی امتون مین سے قدار بن سالف مین تھا کہ ادنی اور خسیس کام کے واسطے ان تینون حقوق کو
تلف کر ڈالا اول اپنے نفس کے حق کو تلف کیا کہ کافر مرا اور دوزخ کا کندہ ہوا اور اپنی زندگی کو برباد کیا دوسرا اپنے قوم
کے حق کو تلف کیا یعنے اسکے سبب سے سب حق تعالی کے عذاب مین گرفتار ہوے کسی کا نام اور نشان باقی نرہا ۔
تیسرا حقتعالی کا حق تلف کیا یعنے اس اونٹنی کو کہ جسکو اللہ تعالی نے اپنے طرف منسوب کیا تھا اور ہدایت الٰہی صورت
تھی بلکہ رحمت اور عنایت الٰہی کے نزول کی سبب تھی اور بیت اللہ کی سی بزرگی پیدا کی تھی سو اس کم بخت نے اسکی
کونچین کاٹین اور ہلاک کیا اور اس امت مین حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کا قاتل یعنے ابن ملجم ویسا ہی بدبخت تھا
توضیح اس ابہام کی اور تشریح اس مقام کی یہہ ہے کہ وہ اللہ تعالی کی اونٹنی جس طرح حضرت صالح علیہ السلام کے
کمال کی صورت تھی اور انکی نبوت پر گواہ صادق تھی اور قوم ثمود کی ہدایت کے واسطے جو حقتعالی کی عنایت متوجہ
ہوئی تھی اور حضرت صالح علیہ السلام کو مرتبہ رسالت کا مرحمت کر کے اس قوم کی طرف مبعوث کیا تھا اور وہی
ہدایت ان کے سوال کے بموجب ناقہ کی شکل ہو کے ان مین ٹھہری تھی اور قرار پکڑا تھا یہان تک کہ اس ناقہ کی
تعظیم اور اسکے حق کو ادا کرنا گویا حضرت صالح علیہ السلام کی شریعت کا قبول کرنا تھا اور عذاب الٰہی کے دفع کرنیکے
واسطے انکا دین قبول کرنیکے قایم مقام تھی گویا حضرت صالح علیہ السلام کی ولایت کا نور اس راہ سے جلوہ گر اور ظاہر
ہوتا تھا المعجزا اللہ تعالی کے نزدیک ان کے مرتبے کی بزرگی اور ان کی دعا کی قبولیت اس بھرو کے سے ظاہر ہوتی
تھی اسیطرح سے وجود جسمانی حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ تعالی عنہ کا جو ختم کرنے والا خلافت حقہ کا تھا

اور جناب نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت کے کمال کی صورت تھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کی ہدایت کا نور اس راہ سے جلوہ گر تھا اور اس جناب کے قرب معنوی کی روشنی اس راہ سے ظاہر تھی آنحضرت پیغمبر
صلی اللہ علیہ وسلم کی خلافت اور نیابت اس وقت مین اسی ذات جامع الصفات مین منحصر تھی اسیواسطے
حدیث شریف مین جس طرح بیت اللہ کے حق مین وارد ہے النظر الی الکعبۃ عبادۃ یعنے دیکھنا
بیت اللہ کا عبادت ہے اور قرآن شریف کے حق مین وارد ہے کہ النظر الی المصحف عبادۃ یعنے دیکھنا
قرآن کے حرفون کی طرف عبادت ہے اسیطرح حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے حق مین آپنے فرمایا ہے کہ النظر الی
وجہ علی عبادۃ یعنے دیکھنا علی کے منہ کے طرف عبادت ہے سو اس وقت مین وجود شریف حضرت علی کا
مثل وجود شریف حضرت نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے تھا اسواسطے کہ اس وقت مین تشنگان امت آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کے اسی چشمۂ خاص سے سیراب ہوتے تھے اور ہر حاجت ظاہری اور باطنی کو اس وقت مین
بسبب جمع ہونے تمام صفات کمال بشری کے وہ ذات مبارک کفایت کرتی تھی ایسے وقت مین ایسی باوجود
کو جو اس بدبخت ترین بدبختون نے شہید کیا تو گویا ہدایت کے شمع کو گل کر دیا اور اللہ تعالی کے حق کو تلف
کیا اور تمام امت کے حق کو بھی تلف کیا یعنے ایسی ذات کو جو اس وقت مین اپنا ثانی اور قایم مقام فضیلت اور
بزرگی مین رکھتی تھی ہلاک کر کے تمام امت کو جھاڑو بے رسی کے مانند منتشر اور فوج بے سرداری کی طرح
پریشان کر دیا اور اپنے نفس کے حق کو بھی تلف کیا اور کندۂ دوزخ کا ہوا اور اپنی زندگانی کو برباد کیا اور یہ سب
برائی اس بدبخت کو اسی شہوت کے سبب سے حاصل ہوئی تھی چنانچہ روایات صحیحہ مین وارد ہے کہ حضرت علی
رضی اللہ عنہ کا قاتل عبداللہ بن ملجم مرادی تھا خارجی مذہب کوفے مین آیا اور ناگہان اسکی نظر ایک عورت خارجی مذہب
پر جس کا نام قطام تھا پڑی۔ دل اور جان سے اسپر فریفتہ ہوا اور وہ عورت بھی یہی مذہب باطل رکھتی تھی اور
باپ اور بھائی اسکا نہروان کی لڑائی مین حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مبارک ہاتھ سے جہنم واصل ہوئے تھے جب
ابن ملجم کو اس کی ملاقات کا خیال دل مین پڑا اور خط کتابت اس مقدمے مین اس سے شروع کی اور آدمیون کو بیچ
مین ڈالا تب اس عورت نے جواب مین یہ کہا کہ ایک میرا کام ہے اگر وہ تجھ سے ہوسکے اور تو اسکے کرنیکا
اقرار کرے تو البتہ مین تجھکو قبول کرون اور اپنے تئین تیرے نکاح مین دون اور وہ کام یہ ہے کہ حضرت
علی رضی اللہ عنہ کو تو شہید کر اس ملعون نے کہ مغلوب شہوت کا تھا اس بات کو اس ملعونہ کی قبول کیا
اور اس کام کی تدبیر مین پڑا چنانچہ ایک تلوار ہزار درم کو خرید کی اور اس کو زہر کے پانی سے بجھایا اور اپنے یار و

اسکام کی تدبیر پوچھی اسکے یارون نے کہا کہ یہہ کام کچھ مشکل نہین ہے بہت آسان ہے اسواسطے کہ
حضرت علی کوئی نگہبان اپنے ساتھ نہین رکھتے ہین اور اکیلے رات کو اندھیری مین مسجد کو جاتے ہین
کسی دن مسجد مین اندھیرے کے وقت چھپ رہ اور اپنا کام انجام کو پہنچا چنانچہ انیسوین رمضان مبارک
کی صبح صادق کے وقت کہ ہنوز تاریکی باقی تھی حضرت علی رضی اللہ عنہ گھر سے مسجد شریف مین تشریف
لائے اور وہ ملعون ایک ستون کی آڑ مین مستعد اسی کام پر کھڑا تھا اور آپکی عادت شریف ایسی تھی
کہ مسجد مین سوے ہوے آدمیونکو تکبیر کی آواز سے بیدار کرتے تھے تاکہ وے سب اٹھکے طہارت
کرین اسی ارادہ سے جونہین آپنے مسجد شریف مین قدم مبارک رکھا وونہین اس ملعون نے پیچھے سے
غفلت مین ایک تلوار آپکے سر مبارک پر ماری اور بھاگا آدمی ہر طرف سے دوڑے اور اسکو پکڑ کے قید کیا
ہر چند کہ زخم چندان کاری نہ تھا لیکن زہر کی تاثیر سے آپکا کام تمام ہوا اور اس خاکدان ظلمانی سے فردوس
برین کو انتقال فرمایا چنانچہ اکیسوین رات کو رمضان کی جسد مبارک کو نجف الحیرۃ مین جو ایک جگہہ کا نام
ہے کہ کوفے مین مسجد جامع سے ایک فرسنگ پر حیرۃ النعمان کی راہ مین ہے وہان مدفون کیا اور آپکی
قبر کو بلند نہ کیا بلکہ بالکل بے نشان رکھا تاکہ خارجی لوگ جو اس زمانے مین کوفے کی نواح مین بہت منتشر
تھے کچھ بے ادبی آپکے جسد مبارک سے نہ کرین اور یہہ قصہ سنہ چالیس ہجری مین واقع ہوا اور آپکی
شہادت سے نبوت کی خلافت منقطع ہو گئی اور کوئی قایم مقام اس سبتے کا نرہا یہی بات صحابہ نے
سمجھ کے نہایت افسوس کیا۔ چنانچہ حضرت عایشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب آپنے خبر
شہادت حضرت علی رضی اللہ عنہ کی سنی فرمایا کہ اب عرب جو چاہین سو کرین ایسا کوئی نرہا کہ انکو کسی
بد کام سے منع کریگا۔ اب جانا چاہیے کہ صحابہ مین بعد وفات حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علماء اور عرفا
بہت موجود تھے اور آدمیون کو بد کامون سے بطے محابا یعنے بے دہشت منع کرتے تھے اور کسی
کی بنی امیہ بادشاہون سے یا دوسرے سردارون سے لحاظ اور خاطر داری بھی بات کہدینے مین
نہ کرتے تھے لیکن ان کا امر و نہی مانند سمجھانے علما کے اور رہنمائی اولیا کے تھا نہ پیغمبرون کے حکم
مانند کو وہ بات حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ پر ختم ہو گئی اسیواسطے حضرت عایشہ صدیقہ رضی اللہ
تعالی عنہا نے یہہ کلمہ ارشاد فرمایا اسی جگہہ سے قاتل حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے اشقی ہونیکی
وجہ ظاہر ہو گئی کہ اس وقت مین تمام کمالات ولایت کے جو قایم مقام نبوت کے ہین اسیکی ذات مبارک مین

مشہور تھے دوسرا کوئی اس وقت مین ویسا نہ تھا بخلاف خلفاء سابقین کے زمانے کے کہ اس وقت
مین دوسرے بھی ایسے تھے جو لیاقت اس امر کی رکھتے تھے چنانچہ ان کے معدوم ہونیکے بعد اسلام
کو سنبھال لیا اوران کے قتل ہونیسے دین مین خلل نہ پایا گیا بخلاف حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے قتل
کے کہ یہہ خاتم الخلفا تھے تو ان کا قتل کرنا گویا اللہ تعالی کے نور کو بالکل بجھا دینا تھا اور ہدایت کے شمع کو
گل کردینا تھا اسیواسطے ان کے قتل سے ایسی خرابی دین مین ہوی کہ پھر تدارک اسکا نہو سکا اور اگر
کسیکو یہہ شبہہ خاطر مین گذرے کہ اس بدبخت ترین کی حرکت سے ثمود کی قوم سب ہلاک ہوی اور اس
امت کے بدبخت ترین کی حرکت سے باقی ماندہ کو کچھ آسیب نہ پہنچا اسکا کیا سبب ہے اسکا جواب
یہہ ہے کہ ان دونون مین فرق دو وجہ سے ہے اول وجہ یہہ ہے کہ اونٹنی کے مارے جانیسے تمام ثمود
کی قوم راضی اور خوش ہوی تھی اور اس امت مین اکثر لوگ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے قتل ہونے
سے راضی نہوے تھے بلکہ اس حرکت کرنیوالے پر لعنت اور نفرین کرتے رہے دوسری وجہ یہہ ہے
کہ اونٹنی کے مارے جانیکے بعد اسکا بچہ بھی غائب ہو گیا تھا اور بالکل اسکا نام اور نشان نرہا تھا اور
حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کی وفات کے بعد آپکی اولاد امجاد باقی رہی اور آپکا نام ونشان قایم رہا اور
اس ولایت کا نور جس کے آپ حامل تھے نسلاً بعد نسل ایک حامل آپکی اولاد مین پیدا ہوتا رہا اور امام اپنے وقت کا ہوتا رہا ہر چند
کہ وہ ہیئت اجتماعی مٹ گئی تھی لیکن وہ نور متفرق اور منتشر ہوکے موافق استعداد کے ہر ایک
فرقے مین اہل خیر سے قایم رہا ان سببون سے یہہ امت اس طرح کے عذاب سے بچ رہی اور ایک سانحہ
عجیب آپ کی شہادت کے بعد یہہ ہوا تھا کہ اسدن بیت المقدس مین کوئی پتھر تھا جس کے نیچے
سے خون جوش نمارتا تھا واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔

## قرۃ العین رسول جگر گوشہ بتول امام ہمام امام حسن بن علی رضی اللہ تعالی عنہما کے احوال مین

اس شاہزادے کا نام نامی حسن اور کنیت ابو محمد ہے اور آپکا لقب مجتبی
ہے اور اسکے سوا تقی اور زکی اور سید وطیب سے بھی ملقب ہین۔ ہجرت سے تیسرے سال
رمضان المبارک کی نیمہ ہوین منگل کے روز مدینہ منورہ مین آپ کی ولادت ہوئی۔ امام سیوطی تاریخ الخلفا
مین لایا ہے اخرج ابن سعد عن عمران بن سلیمان قال الحسن والحسین اسمان من
اسماء اہل الجنۃ ما سمت العرب بھما فی الجاھلیۃ یعنی ابن سعد نے عمران بن سلیمان سے

نقل کرتا ہے کہ کہا حسن اور حسین یہ ہر دو جنت کے ناموں سے ہیں۔ جاہلیت میں عرب یہ نہیں جانتے تھے
وقال ابن المفضل ان اللہ حجب اسم الحسن والحسین حتی سمی بہما النبی صلی اللہ علیہ واله
وسلم ابنیہ اس شاہزادے کے ولادت باسعادت سے حضرت جناب رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
بڑی فرحت وبشاشت حاصل ہوئی۔ تولد کے ساتویں روز آپ ہی انکا نام رکھا۔ اور دو بکروں سے انکا عقیقہ
کیا اور سر مبارک منڈھوا کے اسکے ہم وزن روپا خیرات کیا اخرج البخاری عن انس قال لم یکن احد
اشبہ بالنبی صلی اللہ علیہ واله وسلم من الحسن بن علی بخاری نے انس سے نقل کرتا ہے
کہ کہا کہ حضرت کے ساتھ امام حسن سے زیادہ کوئی شباہت نہیں رکھتا تھا واخرج الشیخان عن البراء
قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ واله وسلم والحسن علی عاتقہ وهو یقول اللہم انی
احبہ فاحبہ بخاری اور مسلم نے برا سے نقل کرتا ہے کہ کہا میں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کو کہ آپ کے دوش مبارک پر امام حسن تھے اور حضرت یہ دعا کرتے تھے کہ یا اللہ میں اسکو دوست رکھتا ہوں
تو بھی اسکو دوست رکھ واخرج البخاری عن ابی بکرہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ
علیہ واله وسلم علی المنبر والحسن الی جانبہ ینظر الی الناس مرۃ والیہ مرۃ یقول ان
ابنی سید ولعل اللہ ان یصلح بہ بین فئتین من المسلمین بخاری نے ابی بکرہ سے لایا ہے
کہ میں نے حضرت سے سنا ہے کہ منبر پر سوار تھے اور امام حسن آپکے گود میں تھے یعنی شاہزادے کو گود میں
لیکے بالاے منبر خطبہ پڑھتے تھے اور کبھی اس جگر گوشہ کی طرف دیکھتے تھے اور کبھی لوگوں کے طرف اور
فرماتے تھے کہ یہ میرا فرزند سردار ہے قریب ہے کہ اللہ تعالی اس کے واسطے سے مسلمانوں کی دو گروہ میں
صلح کر دیگا واخرج البخاری عن ابن عمر قال النبی صلی اللہ علیہ واله وسلم ہما ریحانتی
من الدنیا یعنی الحسن والحسین بخاری ابن عمر سے نقل کی ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ حسن اور حسین میرے
دو ریحان ہیں دنیا سے واخرج الترمذی والحاکم عن ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ واله وسلم الحسن والحسین سید اشباب اہل الجنۃ ترمذی اور حاکم نے
ابی سعید خدری سے لایا ہے کہ حضرت نے فرمایا حسن اور حسین دو سردار ہیں بہشتی جوانوں کے۔ ایسے بہت
سے حدیثیں آئی ہیں۔ اس شاہزادے کے مناقب وفضایل حیط تحریر سے زیادہ ہیں۔ انکی ذات مبارک
میں بڑا حلم ووقار تھا اور بڑا جود وکرم تھا اور فتنے کو بہت مکروہ رکھتے تھے۔ حاکم نے عبداللہ بن عمر سے نقل کی ہے

کہ امام حسن پچیس حج پیادہ بجالائے ہیں حالانکہ آپ کے ہمراہ رکاب گھوڑے رہتے ابن سعد نے علی بن زید بن جدعان سے نقل کرتا ہی کہ امام حسن نے اپنا سب مال دو بار اللہ کی راہ میں لٹا دیا اور تین بار آدھا مال بانٹ دیا یہان تک کہ ایک نعل دی اور ایک رکھا۔ روایت ہی کہ امیر المومنین مرتضی علی کرم اللہ وجہہ کی شہادت کے روز حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کوفے کی مسجد میں بالائے منبر خطبہ پڑھا اور سب لوگون نے کمال طوع و رغبت سے آپکے مبارک ہاتھ پر بیعت کی اول جو سعادت بیعت سے مشرف ہوا قیس بن سعد بن عبادہ انصاری تھا بیعت کے وقت کہنے لگا کہ مین بیعت کرتا ہون آپسے کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ اور اللہ تعالی کے دشمنون سے جہاد کرنے پر۔ امام ہمام نے فرمایا کہ مخالفون کے ساتھ جہاد و قتال اور اس کے امثال کتاب اللہ و سنت رسول اللہ مین داخل ہے تصریح کی حاجت نہین لوگون نے اس کلام تقدس انجام سے استدلال کیا کہ اس امام عالی مقام کا ارادہ جنگ و جدال پر نہین۔ غرض جب حضرت علی کی شہادت اور حضرت امام حسن کے ہاتھ خلق کی بیعت کی خبر معاویہ کو پہنچی۔ ضحاک کو اپنی نیابت دیے کے شام مین چھوڑا اور آپ ساٹھ ہزار کا لشکر اپنے ہمراہ لیکے عراق عرب کی تسخیر کے لئے روانہ ہوا جب حضرت امام حسن کو اسبات سے آگہی ہوئی۔ چالیس ہزار کا لشکر اپنے ساتھ لیکے کوفے سے کوچ کیا اور منزلین طے کرکے دیر عبد الرحمن پر نزول فرماے۔ اور اس مقام مین حکم فرمایا کہ قیس بن سعد بارہ ہزار سوار لیکے لشکر کے آگے رہے۔ ایک روایت ہے کہ جب امام ہمام نے ساباط مداین تک پہنچے۔ اس روز وہین توقف کیا تا جانور ون کو آرام ہو۔ کہتے ہین کہ ایک روز مجلس مین اللہ تعالی کی حمد و ثنا کرکے فرمانے لگے کہ ایہا الناس تم نے اس شرط کے ساتھ بیعت کی ہین کہ صلح و جنگ مین میری متابعت کرین۔ قسم ہے اللہ تعالی کی کہ جسکی قدرت کمال کا درجہ رکھتی ہے کہ مجھے کسیکے ساتھ بغض و عداوت نہین مشرق سے مغرب تک کسیکو نہ پاؤگے کہ اس سے رنج و کراہت میری خاطر مین ہو۔ بلکہ جمعیت اور الفت اور سلامت اور اصلاح ذات البین میرے پاس نہایت دوستر ہے تفرقے اور پریشانی اور دشمنی سے والسلام۔ لوگ ان باتون سے یہ سمجھے کہ معاویہ کے ساتھ صلح کرکے ترک خلافت کرینگے۔ یہ باتین سنکے خوارج کی ایک گروہ ضلالت پژوہ نے اس امام ذو الاحترام کی تکفیر کی نعوذ باللہ منہا اور اس جناب پر ہجوم کرکے آپکے لباس کو پارہ پارہ کیا۔ اور جس فرش پر کہ تشریف رکھتے تھے اسکو غارت کیا اور آپکے دوش مبارک سے چادر بھی کھینچی۔ امام ہمام نے جب یہ حال دیکھا فرمایا لاحول ولا قوۃ الا باللہ اور اپنے

گھوڑے پر سوار ہو کے ندا کی کہ قوم ربیعہ و ہمدان کہان ہین - وے ہر دو قبیلے حاضر ہوے اور
حمایت و محافظت مین کمر باندھی اور اُن شہریون کا شر اس جناب سے دفع کیا پھر حضرت امام حسن وہان سے
مداین کے طرف روانہ ہوے - اثناے راہ مین خارجیون سے ایک شخص کہ جس کو جراح بن قبیضہ اسدی
کہتے تھے قابو پا کے امام ہمام کی ران مبارک کو زخمی کیا تب عبد اللہ بن حنظل و عبد اللہ بن ظبیان
نے اس ملعون کو قتل کر ڈالا - پس امام ہمام رنجور ہوے اور مداین کے قصر ابیض مین نزول فرمایے
اور جراحون نے اس زخم کا علاج شروع کیا اللہ تعالی جلد شفا بخشا - اس اثنا مین معاویہ نے انبار مین
پہنچ کے قیس بن سعد کو جو حضرت امام حسن کی طرف سے وہان کا حاکم تھا محاصرہ کیا اور عبد اللہ بن عامر کو مداین
کی طرف روانہ کیا جب اس امام ہمام کو اسبات کی خبر ہوئی آپ اپنا لشکر ہمراہ لئے ہوے جنگ کا
قصد کر کے مداین سے باہر نکلے - جب ہر دو فریق کی ملاقات ہوئی عبد اللہ بن عامر نے فریاد کی کہ
اے اہل عراق مین معاویہ کے لشکر کا مقدمہ ہون مین جنگ کرنا نہین چاہتا ہون معاویہ ایک لشکر کثیر
کے ساتھ انبار مین نزول کیا ہے اب میرا سلام امیر المومنین امام حسن بن علی کو پہنچاؤ اور کہو کہ عبد اللہ
آپ کو اللہ تعالی کی قسم دیتا ہے کہ جنگ سے ہاتھ رکھو تا لوگ ہلاکت سے بچین - جب یہہ بات
عراق والون نے سنی سست ہوے امام ہمام نے مداین کی طرف مراجعت کی اور عبد اللہ بن عامر
کے پاس یہہ پیغام بھیجا کہ مین خلافت چھوڑ دیکے معاویہ کے ساتھ صلح کرتا ہون مگر چند شرطون کے
ساتھ - اور بعضے روایات مین آیا ہے کہ امیر المومنین حسن مجتبی نے سا باط مین جنگ و جدال موقوف
کرنا چاہا - تب عبد اللہ بن حارث بن نوفل کو جو معاویہ کا خواہر زادہ تھا وکالت دیکے معاویہ پاس
بھیجا اور یہہ پیغام کیا کہ اگر تم کتاب اللہ و سنت رسول اللہ پر عمل کرین اور زیر دستون پر شفقت
رکھین اور لوگ اپنی جان و مال کا امن پاوین تو خلق کی امر و نہی کی خدمت اور منصب خلافت تمہارے
سپرد کرتا ہون والا جنگ و قتال پر حاضر ہون حتی یحکم اللہ بیننا و ہو خیر الحاکمین معاویہ یہہ سن کے بہت ہی
خوش ہوے اور کہا کہ امام حسن کی زبان مبارک پر جو باتین گذرین ہین مین نے ان سب کو قبول کر لیا بلکہ اسکے
سوا بے اور بھی کچھہ فرماتے ہین تو قبول کرتا ہون - عبد اللہ نے کہا کہ امام حسن کہتے ہین کہ تسلیم حکومت
چند شرطون پر موقوف ہی معاویہ نے پوچھا کہ وہ کیا ہے عبد اللہ نے جواب دیا کہ اگر تو آگے مر جاوے
ریاست امام حسن کے ہی طرف رجوع کرے - دوسری شرط یہہ کہ اپنی مدت العمر ہر سال پانچ لاکھ درہم

بیت المال سے انکو پہنچاتا رہے - دوسرا یہہ کہ دارالبجرا ور فارس کا خراج سال بسال انہین کو پہنچاتا رہے معاویہ نے کہا یہہ سب شرطین مین نے قبول کین پس ایک سفید معرا کاغذ پر اپنی مہر کرکے عبداللہ کے تحویل کیا اور کہا کہ امام حسن کی خدمت مین میری طرفسے یہہ گذارش کیجئے کہ مین نے اس کاغذ پر اپنی مہر ثبت کرکے بھیجا ہے آب جو چاہین اسپر تحریر فرماوین مجھے قبول ہے اور قریش کے چند سردار کو بھی عبداللہ کے ہمراہ کرکے روانہ کیا - جب عبداللہ بن حارث اور دوسرے اکابر قریش شاہزادے کی خدمت فیضدرجت مین حاضر ہوکے سب احوال ظاہر کیا - اور وہ شرط جو عبداللہ نے اپنے طرفسے معاویہ کو بولا تھا کہ تیرے وفات کے بعد پھر حکومت امام حسن کے ہی تفویض کیا چاہئے امام ہمام نے اسکو حسن کے پسند نہ فرمایا اور کہا کہ مجھے حکومت کی طرف ہرگز میل نہین - اگر اسکی خواہش ہوتی آج ندیا ہوتا - پس اپنے کاتب کو صلحنامہ لکھنے کا حکم کیا - اس کا مضمون یہی تھا کہ یہہ صلح نامہ ہے درمیان حسن بن علی بن ابیطالب اور معاویہ بن ابی سفیان کے اس معنے پر کہ امر خلافت معاویہ کے تسلیم کیگئی ہے - اس شرط کے ساتھہ کہ جب معاویہ کی موت نزدیک پہنچے کسی شخص کو حکومت پر نصب نکرے بلکہ اہل شورے کے حوالہ کرین تا اہل اسلام مصلحت وقت کے مطابق جسکو مناسب جانین خلیفہ ٹھہراوین - دوسری شرط یہہ ہے کہ سب اہل اسلام اسکے ہاتھہ اور زبانسے ایمن رہین اور سب خلق اللہ کے ساتھہ سلوک نیک سے پیش آوے - تیسری شرط یہہ ہے کہ حضرت علی کے شیعہ اور متعلقون اور منتسبون کے ساتھہ کسی طرحسے کچھہ تعرض نہ کرے اور انکو رنج نہ پہنچاوین اور معاویہ ان شرطونکو وفا کرے مکروکید سے بہت دور رہے - اور امام حسن اور انکے برادر امام حسین کے ساتھہ ظاہراً و باطناً بدی نہ کرے اور کسی کو اغوا ندے اور حکم نہ کرے ان کو یا ان کے متعلقون کو ضرر پہنچاوے اور ان کے متعلق یا احباب اقطار زمین سے جس جگہہ کہ رہین معاویہ یا اوسکے گماشتون سے محفوظ رہین - اور اس پر عبداللہ بن الحارث بن نوفل اور عمر بن ابی سلمہ اور کئی اکابر گواہی لکھے - پس امام ہمام کوفے کے طرف روانہ ہوے - اور قیس بن سعد بھی اپنی جگہہ سے نکل کے کوفے تک جا پہنچا اور حضرت امام حسن کی خدمت سے مشرف ہوا - اور معاویہ بھی اسی روز شام کا لشکر اپنے ساتھہ لیکے وارد کوفہ ہوا معاویہ اور امام ہمام اور خلق کثیر مسجد مین جمع آئے - معاویہ نے کہا کہ امام حسین کو بھی بلوا دین تا انہون بیعت کرین تب ایک شخص انکے بلانے کے لئے گیا - حضرت امام حسین نے ابا کیا اور اس مجلس مین حضرت امام حسن نے معاویہ سے فرمایا کہ حسین کو اپنی بیعت پر اکراہ نکر کیونکہ اسکے پاس تیرے ہاتھہ پر بیعت کرنے سے اپنا قتل دوست تر ہی جب

معاویہ نے یہہ بات سنی انکی بیعت سے درگذر کی قیس بن سعد بھی معاویہ سے بیعت کرنے پر راضی نہین تھا
امام ہمام کے حکم پر طوعا وکرہا بیعت کی۔ غرض اس مجلس مین حضرت امام حسن نے معاویہ سے بیعت کر کے اپنی خلافت
و ریاست اسکے سپرد کی۔ پھر منبر پر سوار ہو کے ایک خطبہ کمال فصاحت و بلاغت کے ساتھ پڑہا حمد و
نعت کے بعد اس خطبے مین فرمایا کہ اے مسلمانو مین نے فتنے کو بہت مکروہ رکھتا ہون میرے جدامجد کی
امت سے فتنہ و فساد دور کرنے اور مسلمانون کے جان و مال کو امان حاصل ہونیکے لئے مین معاویہ سے
صلح کی اور اس حکومت کا کاروبار اسکو دے دیا۔ اگر یہہ حق اسکا ہی اس کو پہنچ گیا اگر میرا حق ہے مین اسکو
بخش دیا۔ اسکے بعد معاویہ کو کئی وصیتین کر کے منبر سے اتر گئے۔ سبحان اللہ یہہ مخبر صادق صلی اللہ علیہ
وآلہ وسلم کا معجزہ ظاہر ہوا جو ایک روز بالاے منبر فرمایا تھا کہ یہہ میرا فرزند سردار ہے مین امید رکھتا ہون
کہ اللہ تعالی اسکے واسطے سے مسلمانون کے دو گروہ مین صلح کر دیگا۔ غرض جب امام ہمام منبر سے اُترے
معاویہ نے حیران و بیخود ہو کے کہنے لگا کہ یا ابو محمد آپنے آج ایسی چیز سے جوانمردی کی کہ آجتک کسی نے
نہین کی۔ آپ کی دریاے جود و کرم کو نہایت نہین **ف** مخفی نرہے کہ امام ہمام نے جو معاویہ کے ساتھ
مصالحت کی اور خلافت چھوڑ دی حالانکہ اس وقت خلافت کا استحقاق آپ کی ہی ذات عالی صفات
مین منحصر تھا۔ اور مخالف کی جانب مین بے استحقاقی ظاہر تھی اسکا سبب کچھ عجز و ناتوانی کا نہین تھا
شاہزادے کی طرف مال و لشکر کی کثرت اور جنگ و قتال کی قدرت جیسی چاہئے ویسی موجود تھی بلکہ
اسکا سبب یہہ تھا کہ حدیث صحیح مین آیا ہی کہ اَلْخِلَافَةُ بَعْدِیْ ثَلٰثُوْنَ سَنَةً ثُمَّ یَکُوْنُ مُلْکًا
عَضُوْضًا یعنے خلافت کا زمانہ میرے بعد تیس سال تک ہی پھر اسکے بعد بادشاہ گزندہ ہوگا۔ سو امام
ہمام نے سوچا کہ خلافت کا زمانہ تو گذر گیا اب دورہ ظلم و بیداد کا آپہنچا۔ اب ریاست کرون تو بھی
جو مصلحتین کہ امامت مین ملحوظ ہین فوت ہو جائین گے پس ناچار اس وقت کی ریاست سے کنارہ
لیا۔ اور اس وقت جو معاویہ اس کام کے لائق تھا وہ ریاست اس کے سپرد کیا اور اس مین یہہ
مصلحت بھی منظور تھی کہ طرفین کے جنگ مین مسلمانون کی جان و مال کا جو نقصان ہو رہا ہے لوگ اس سے
امن پاوین اور امت محمدیہ مین اتفاق حاصل ہووے کذا فی تحفہ اثنا عشریہ۔ نقل ہی کہ جب امام ہمام نے
صلح کی حجر ابن عدی نے بہت ملول ہوا اور کہنے لگا یا ابن رسول اللہ کاش مین اس کے آگے مر جاتا یہہ دن نہ
دیکھا ہوتا۔ آپنے ہم کو اہل عدل کے زمرے سے نکال کے ارباب جور و جفا کے فرقے مین داخل کیا امین

ہماری بڑی ذلت و خست کا سبب ہوا امام عالیمقام نے فرمایا کہ ای ابن عدی مین نے اسواسطے صلح کی
تا ہمارے شیعہ و احباب معرض ہلاکت مین نہ آوین۔ پھر ابن عدی نے عبیدہ بن عمر کو ہمراہ لے کے
حضرت امام حسین کی خدمت مین آکے اپنا رنج و ملال ظاہر کیا اور اس جناب کو جنگ و جدال پر ترغیب و
تحریص کی حضرت امام حسین نے فرمایا کہ ہم نے جب معاویہ سے بیعت کر چکے اور عہد و پیمان درمیان
لایا پھر اب عہد شکنی سزا وار نہین یہہ بات سنکے وے ہر دو بہت ہی محزون و ملول ہوے لا علاج صبر کیا
علی بن بشیر ہمدانی لکھتا ہے کہ مین اور سفیان بن بی لیلی حضرت امام حسن کی پا بوسی کے لئے مدینے کیطرف
گئے۔ جب آپ کی مجلس مین حاضر ہوے چند اکابر انکی خدمت مین بیٹھے تھے۔ مین نے آپکی طرف متوجہ
ہوکے کہا السلام علیک یا مذل المومنین۔ شاہزادے نے فرمایا و علیک السلام مین مومنون کو ذلیل
کرنے والا نہین بلکہ انکو عزیز کرنے والا ہون کیونکہ مین نے معاویہ سے جو صلح کی اس سے میرا غرض یہہ تھا کہ
تمہارے خون نہ بہنے پاوین اور مین نے یقین جانا کہ اگر صلح نکرون میرے سب دوست و احباب تلف ہو جائینگے
اگر جبال و اشجار کے ساتھ بھی ہم معاویہ سے جنگ کئے ہوتے آخر یہہ کام اسی کے تفویض کرنا ضرور ہوتا راوی
کہتا ہے کہ مین نے یہہ باتین سنکے اٹھا اور حضرت امام حسین کی خدمت مین جاکے یہہ قیل و قال ظاہر کیا
آپنے فرمایا کہ ابو محمد جو ارشاد کیا حق اور مطابق صدق کے ہی کہ جب تک معاویہ زندہ رہے ہر شخص اپنے
گھر بیٹھنے کے سوا لسے چارہ نہین۔ لکھتے ہین کہ یہہ صلح ماہ ربیع الاول سنہ یکتالیس ہجری مین واقع ہوئی۔
پھر چند روز کے بعد حضرت امام حسن اپنے سب اتباع و احباب کے ساتھ مدینہ طیبہ کی طرف اور معاویہ شام کیطرف
روانہ ہوئے۔ جب امام ہمام نے مدینہ پہنچے ایک شخص نے کمال درو سے تفویض خلافت کے باب مین آپکو
ملامت کی تو آپنے فرمایا کہ اللہ تعالی نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر واقعے مین ظاہر کیا کہ بنی امیہ
کے ظالم حضرت کے منبر پر ایک کے بعد دوسرا بندرون کی طرح کود کود کر بیٹھتے ہین۔ اور رعیت پر ظلم و ستم کرتے
ہین یہہ بات حضرت پر نہایت شاق گذری سو بہت محزون و ملول ہوے حق سبحانہ تعالی آپکو طمانیت کیلئے
سورۂ قدر نازل فرمایا۔ اس سورے مین ارشاد ہوا کہ ہم نے آپ کی امت کو ایک رات ایسی دی ہے کہ ہزار
مہینون سے بہتر یعنے اس شب کی عبادت ہزار مہینون کی عبادت سے افضل ہے۔ ہزار مہینون سے مراد
بنی امیہ کے سلطنت کے ایام ہین کہ جس کے اتنی سال ہوتے ہین۔ اور یہہ رات کئی طور سے دوسری راتون
پر شرف العدد بزرگی رکھتی ہے۔ اول یہہ کہ تجلی الہی شام سے صبح تک اس رات مین بندون کے حال کی طرف متوجہ

ولی ہے اور انکو قرب معنوی حق تعالی کی جناب مین پیدا ہوتا ہے - دوسرے یہہ کہ فرشتون کا عالم اور ارواح کا عالم صلحا اور عابدون کی ملاقات کو آسمان سے زمین پر آتے ہین اور ان کے نزدیک ہونے کے سبب سے عبادتون کی کیفیت اور طاعتون کی حلاوت دوسری راتون کی عبادت اور حلاوت سے ہزارون درجے بڑہجاتی ہے - تیسری یہہ کہ قرآن مجید بھی اسی رات کو لوح محفوظ سے دنیا کے آسمان پر نازل ہوا ہے اور یہہ ایسا شرف ہے کہ نہایت نہین رکھتا چوتھی یہہ کہ پیدایش فرشتون کی بھی اسی رات مین ہے - پانچوین یہ کہ بہشتونکا آراستہ کرنا بھی اسی شب کو ہے - چھٹے یہہ کہ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدایش کا مادہ بھی اسی شب کو جمع ہوا ہے اور صحیح روایت مین آیا ہے کہ عثمان بن ابی العاص کا ایک غلام تھا کہ سالہاسے سال جہازون کی ملاحی کی تھی - ایک روز ان سے کہنے لگا کہ دریا کے عجائبات سے ایک چیز میرے تجربے مین ہے کہ میری عقل اوس سے حیران ہے وہ یہہ ہے کہ دریاے شور کا پانی سال مین ایک رات میٹھا ہوجاتا ہے عثمان بن ابی العاص نے اسے کہا کہ جب وہ رات آوے تو تو مجھکو خبر کرنا دیکھون تو کہ وہ کون سی رات ہے اور کیا بزرگی رکھتی ہے اس غلام نے ستائیسوین رمضان المبارک کی ان سے کہا کہ یہہ رات وہی ہے کذا فی تفسیر فتح العزیز - غرض حضرت امام حسن داخل مدینہ ہوے بعد دس سال زندہ رہے معاویہ نے ہر سال زر و مال حضرات حسنین کریمین رضی اللہ عنہما کی خدمت مین بھیجتا اور عزت احترام سے پیش آتا تھا جب صلحنامہ جو وہ شرط مرقوم تھی کہ معاویہ اپنے موت کے قریب یہہ حکومت اور کسیکو دے یزید پلید کو جو معاویہ کا پور نارشید تھا یہہ شرط مضطر اور بے آرام رکھتی تھی - بہر صورت حضرت امام حسن کی ہلاکت چہاتا تھا آخر جعدہ سے ساخت کیا اور اس کو مال و زر کی طمع بتلا اسکے ہاتھ سے اس امام ہمام جگر گوشہ سید انام کو زہر دلوایا سو آپنے اسی صدمے سے بہت رنج و بیماری کھینچ کے رحلت فرمائی - آپکی رحلت کا بیان اس فقیر نے جو شرح سر الشہادتین مین لایا ہے بجنسہ یہان وہی نقل کیا جاتا ہے -

## حضرت امام حسن کی وفات کا بیان

سبب رحلت کا اسکی یہی ہم / وہی تھا آہ جعدہ جو دے سم
تھی بیٹی اشعث ابن قیس کی ام / دیا اغوا یزید اسطرح اسکو

حسن کو زہر گر اب دیویگی تو / میرے سے مال و زر لیویگی تو
نکاح اپنا کرونگا مین ترے سے / تو پاویگی بڑی ثروت میرے سے

سو جعدہ آخرت کو بھول جاکر / بطمع و مال فانی بھول جاکر
چبائی خار ویسے پھول کو وہ / دئی ہے زہر اوس مقبول کو وہ

اٹھاکے رنج و بیماری چہل روز / ہوا خلد برین کو روح افروز
سو جعدہ بیوفا کا زشت انجام / وہ ملعون پاس بھیجی پیغام

کرتا وعدہ کو جو اپنا وفا وہ / کہا اس بیوفا کو پر جفا وہ
کہ رہنے سے حسن کے پاس تیرے / کبھو نہ ہم راضی ہین تجھسے

ہمارے پاس بس رکھنے کو اسلام
مجھے کس طرح راضی ہونگے کم

سنو اس آیت کی جو عہدہ ہوئے مورد
الٰہی دارین کا نقصان بچہ

## قال اللہ تعالیٰ خسر الدنیا والآخرۃ ذالک ہو الخسران المبین

غرض جب زہر دی جعدہ حسن کو
علی کے باغ کے سرو چمن کو

کہ ہوتے تھے بہت اسہال کبد کے
عدو کو اسکے ہو جنجال ابد کے

ہمیشہ رنج تھا جیسا زیادہ
تھا صبر و شکر بھی ویسا زیادہ

لگا ہے عرض کرنے چشم گریم
کہ کس نے بھائیجان تجھکو دیا ہے

کہ میں اپنے یہ گمان رکھتا ہوں حسین
وہ قاتل گر ہو میرا ای برادر

نہ ہووے فی الحقیقت گر وہ قاتل
تو میں یہ امر چہتا ہوں نہ از دل

دے تھے زہر مجھکو تو کئی بار
کوئی ایسا نہیں تھا سخت زہر بار

یقین تشخیص اس قاتل کی لیکن
موافق شرع کے تھی گرچہ ممکن

ویسی پاکون کا ہے یہ کار عالی
جو ہوں اغراض نفسانی سے خالی

سمجھ دے انکی ایسی ہے جبلی
کہ تھی وہ خلق نبوی کی تجلی

لکھا فصل الخطاب اندر یہ آئی بار
دے حضرت حسن کو زہر یہ بار

## حدیث

کہ میں ایک شخص کو ہمراہ کر لے
عیادت کو گیا حضرت حسن کے

گیا میں عرض ای مغلق کے حلال
نہ میں کچھ پوچھ سکتا ہوں دل نیحال

کہا راوی یہ سنکر شاہ والا
گیا گھر کو وہیں پھر جلد آیا

دئے تھے زہر جو مجھکو کئی بار
نہ کوئی زہر تھا اس زہر کے سا

ابھی دو سری روز میں حاضر ہو آ جب
قریب المرگ تھا حضرت حسن تب

میں اس حالت اسکو جبکہ پایا
بہت درد و الم سے تلملایا

کہ دو آنکھوں کی درمیان اسکے نسخ تب
ہے گویا سورۂ اخلاص مکتوب

کہ ہے نزدیک اب رحلت حسن کی
رسول اللہ کے سرو چمن کی

کہا بی بی عائشہ سے انہے میرا ادب
کئی دن آگے میں لو لاتھا ل

جو تھا چالیس دن تک آہ بیمار
یہی کہتی اسکی بیماری دل افگار

جگر اور انتڑیاں اسکے مبارک
تھے گرتے پارہ پارہ ہو تا بک

جب آیا آہ اسکا وقت رحلت
ہوا حاضر حسین پاک سیرت

کہا کیا قتل تو چہتا ہے اسکا
کہا ہاں تب حسن کہنے کو لاگا

تو البتہ خدا ہی سخت آمیر
کرلیوے انتقام اسکا مقرر

کہ کوئی بیگنہ بدلے میں میرے
مرے اب ہاتھ سے ای بھائی تیرے

سنا ہے دوسری بھی جبکہ لا
رہا قاتل بھی یوں پردہ غیب

ولے بیچے سے اسکے در گذرنا
نہ کچھ تفتیش اور تحقیق کرنا

والا باوجود قدرت ای جان
نہ ایسا در گذر سے لے مرا سان

بیان وہ شدت سم کا کیا جو
کنایہ پاس پر چینے سے تھا

نہوی تاثیر اسکی نیچ یاری
ہوا وہ باز شتم زہر کاری

روایت کی ہے یوں ابن اسحاق
بحلیہ بو نعیم ای نیک اخلاق

مجھے اس طرح فرمانے لگا تب
تو کر جا ہے جو مجھ سے پوچھ کچھ اب

کہ تو پایا ابھی اتنا افاقہ
میں آئندہ کچھ پوچھو نگا ای

کہا جو پوچھنا ہے پوچھ لیجئے
کہ پھر فرصت نہ تجھکو مجھکو ہووے

کہ گرتے ہیں مرے ٹکڑے جگر سے
بہت غمگین ہوا میں یہ سنکے

حسن اسکے سرانے بیٹھ پر غم
تھا استفسار میں قاتل کے ہر دم

بھی آئی ہے روایت وہ معلا
نبی کو عالم رؤیا میں دیکھا

سعید ابن المسیب جب سنا ہے
وہیں تعبیر اسکی یوں کہا ہے

غرض نزدیک پہنچی جبکہ رحلت
حسین ابن علی کو کی وصیت

کہ دنیا سے کرونگا نقل میں جب
کر میرا دفن اپنے گھر مجھے تب

لئی ہے مجھسے یہ وعدہ وہ بی بی
یقین امید ہے رخصت وہ دیگی

جناب عائشہ سے جا اجازت
وہ خاتون گر تمہیں دیوے اجازت

ولیکن آہ ابناے امیہ
کرینگے منع ظالم بدرویہ

بقیع اندر مجھے تب دفن کیجیے
کسیکی ناخوشی ہرگز نہ لیجیے

امام دین حسین باکرامت
ہے جا ہی عائشہ سے جب اجازت

ملے یہ خبر جب مروان کو پہنچی
وہ ہامان ثانی شیطان کو پہنچی

مبارک تب جنازہ اسکا ای یار
اٹھا آگے سے اس منع کے ناچار

مزار فاطمہ بنت اسد پاس
ہوا ہی اسکی ہے پاک انفاس

لکھوں کیا آہ میں شبیر کا غم
حسین باصفا دلگیر کا غم

رسول اللہ نہ اسکا جد رہا ہے
نہ حیدر والد امجد رہا ہے

نہیں کوئی ہاتا دیوے یاری
ہوا تھا درد و ماتم اسکو بھاری

جنازے پر حسن ابن علی کے
جنازے پر وہ فرزند نبی کے

وے ناپاکوں کا ستائی حقیقت
نہیں رکھتا تھا ہرگز کچھ لیاقت

وفات اسکا ہوا جب انیس اور
تھی پینتالیس سالہ عمر اطہر

ولادت اسکی شعبان کی پندرہ ہین
کہے بعضے تھی رمضان کی پندرہ ہین

ہو حق سے اسپہ رضوان و تحیات

رکھو میرے جنازے کو لجاکے
رسول اللہ کے روضے کے آگے

تو قبر جد امجد پاس میرے
مجھے ای بھائی میرے دفن کیجیے

نزاع اسنے نہیں لایق ہے زنہار
ہے اسنے درگذر کرنا سزاوار

ہزار افسوس وہ جیسا کہا ہے
ز بعد نقل ویسا ہی ہوا ہے

وہ ام المومنین رخصت دئی ہے
نہیں کچھ عذر اور حیلہ کئی ہے

ہوا منع وہ آبد ذات ملعون
نہیں کرنے دیا روضے میں مدفون

بقیع پاک میں بالفور لاکر
رکھے ہیں قبہ عباس اندر

کئے ہیں دفن اس جان جہان کو
سر عترت امام انس و جان کو

کوئی ہرگز معین و یار اسکا
نہیں باقی رہا غمخوار اسکا

نہ اسکی والدہ باقی ہے زہرا
نہیں باقی برادر کوئی دوسرا

یقین جب قوت بازو گیا ہے
بہت غمگین تن تنہا رہا ہے

نہ ابناے امیہ کوئی آخر
نہیں ہرگز ہوا ہے آہ خاطر

کہ پاکوں کے جنازے پر پڑا آ
رکھا اس واسطے دوران کو ملا

مہینے چھ سے زیادہ کم کئی روز
ہوا فردوس میں جلوہ افروز

تھا ہجرت سے نبی کے سال سوم
برس رحلت کا تھا پنجاہ و یکم

رکھے اعدا کو اسکے در عقوبات

## حضرت امام حسن کے اولاد امجاد کا بیان

تھے سب اولاد پندرہ اسکے اظہر
پسر نو اور چھ تھے انمیں دختر

بھی زید ام حسین ام حسن جان
بشیر سے شبیہ تینونکی بھی مان

عمر قاسم و عبد اللہ اطہر
اتھی ام ولد تینوں کی مادر

حسن اور فاطمہ طلحہ کی ما
تھی طلحہ بن عبید اللہ کی دختر

بھی عبد اللہ ثانی اور احمد
بھی اسماعیل فرزند ممجد

یہ پانچوں کہے گئے ہیں بعض مذکور
نہیں مادر کا انکے نام مسطور

پسر پہلا سمجھ اسکا محمد
ہے کنیت ابو محمد اسکی امجد

پسر حسن المثنی اسکا مشہور
ہے مادر اسکی خولہ بنت منظور

بھی تھا فرزند ذیشان عبد رحمان
یقین ام ولد اسکی بھی تھی ما

تمیمیہ وہ تھی پاکیزہ اخلاق
کہ کنیت ہے اسکی ام اسحاق

حسین باصفا پاک اطوار
عقیل محترم فرزند کار

بھی ہیگی ام عبد اللہ و رقیہ
جناب فاطمہ اور ام سلمہ

انہوں کی والدہ کا نام اطہر — نہیں دیکھا کتابوں مین محرر
وہ زوج فاطمہ صغرا ہی بے مین — یہی ثابت ہی نزدیک فریقین
ولیکن بعضے شیعہ غیر واقف — ہوئے اس امر بیّن کے مخالف
تھی اسکی عمر جب ستانوے سال — کیا رحلت بحکم رب متعال
جیا ہی وہ بھی نو و یک صد سال — تھا وہ بھی کربلا مین فاخر الحال
جو تھا اسکا پسر حسن المثنی — وہ تھا داماد حسین ابن علی کا
وہ یعنی متفق ہین اسکے اوپر — محقق سنی و شیعہ کے یکسر
اتھا وہ کربلا مین ساتھ عم کے — ہوا قیدی بھی ساتھ اہل حرم کے
پسر جو زید تھا اس کا مکرم — کنیت اسکی ہی بو الحسن اکرم
ہو ان سب پر بھی ان کے جد کے اوپر — تحیات و سلام رب اکبر

جاننا چاہیئے کہ جلیس کتاب مین عشرہ مبشرہ سے خلفاے اربعہ اور سعد بن ابی وقاص اور ابو عبیدہ ابن الجراح اور زبیر و طلحہ کا احوال آچکا۔ باقی رہے دو صحابی یعنے عبدالرحمن بن عوف و سعید بن زید اب انکا احوال مختصر بھی لکھ کے ختم کیا جاتا ہے تا یہ کتاب بستطاب عشرۃ المبشرہ کے احوال اور ان کے مناقب اجلال کو شامل رہے

## عبدالرحمن بن عوف کا احوال

انکی کنیت ابو محمد ہے عمدہ صحابہ اور قبیلہ بنی زہرہ سے تھے بنی زہرہ عظماے قریش سے ہین۔ انکا نسب حضرت کے ساتھ کلاب مین ملتا ہے۔ عبدالرحمن بن عوف آٹھ اصحاب سابقین۔ اور عشرہ مبشرہ ماجدین سے ہین۔ اور ان چھے صحابہ سے ہین جو حضرت عمر فاروق نے امر خلافت کو ان کی مشورت پر رکھا تھا۔ اور صاحب ہجرتین اور عمدہ اصحاب سید الکونین سے ہین کہتے ہین کہ جاہلیت مین شراب اپنے پر حرام کیا تھا اور بڑی شجاعت و سخاوت سے موصوف تھے جنگ احد مین ان کو اکیس زخم لگے تھے بااین صف میدان مین ثابت قدم رہے۔ خبر ہی کہ ایک روز خالد نے ان کے ساتھ سخت بات کی حضرت نے برہم ہو کے فرمایا کہ میرے یارون سے تعرض مت کرو اور ان کو دشنام نہ دو قسم ہی اللہ تعالی کی اگر تم کوہ احد برابر سونا راہ خدا مین خرچ کرو گے ان کے ایک مد بلکہ نصف مد کو نہ پہنچیگا۔ اور حدیث شریف مین آیا ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ جس نے میرے ازواج کی خبر گیری کرے وہ صدق اور نیکی سے متصف ہوگا۔ اسیواسطے عبدالرحمن بن عوف حضرت کے بعد آپکے ازواج مطہرات کے بہت خدمت گذار رہتے۔ ہر سال ان کو حج بیت اللہ کے لئے لانے اور لیجانے مین مبلغ خطیر خرچ کرتے تھے۔ اور مدینہ طیبہ مین ایک بہتر باغ خرید کر کے اسکو امہات المومنین پر وقف کیا تھا۔ بی بی عائشہ صدیقہ نے فرماتی تھین کہ اللہ تعالی اسکو جنت کا سلسبیل پلادے ہم ازواج رسول اللہ سے بہت سے احسانات کئے ہین۔ اور روایت ہے کہ ایکبار حسنین کریمین بھوکے ہوئے حضرت نے انکو دیکھ کے فرمایا کہ کون ہی کہ اب ان کو کھلادے تب عبدالرحمن بن عوف نے جا کے جلد ایک قاب بھر کے حلوا اور دو نان لے آئے۔ حضرت نے بہت خوش ہو کے فرمایا کہ اللہ تعالی تیرے دنیا کے سب کام کرادے

اور تیری آخرت کے سب کاموں کے لئے مین ضامن ہون اور کئی باران کو حضرت نے جنت سے بشارت دی ہے۔ اور ایک سفر مین حضرت نے صبح کی ایک رکعت مین انکا اقتدا کیا یہہ شرف کسی صحابی کو نہ ملا اور حضرت نے انکے حق مین برکت کی دعا کی اسلئے اللہ تعالی نے ان کے مال مین بڑی ترقی دی روایت ہے کہ ایکبار حضرت کے حضور مین امور دینیہ مین خرچ کرنے کے لئے چہار ہزار دینار حاضر کئے۔ اور ایک روز چالیس ہزار درہم اور ایکبار چالیس ہزار دینار لے آئے اور تین ہزار غلامون کو لِلّٰہ آزاد کر دیا اور بہت سے باغ وقف کئے اور بہنا روپیا حد سے زیادہ اور پانسو گھوڑے خیرات کئے ان کی تجارت وجہ حلال سے تھی اللہ تعالی اس مین نفع کثیر دیا تھا اور اپنے مرض الموت مین وصیت کی کہ صحابہ بدر سے ہر صحابی کو چہار دینار دیوین اور ازواج مطہرات کو بھی بہت مال دیا۔ کہتے ہین کہ اس وقت بدریان سو تھے ان سب نے حصے پہنچگئے حضرت عثمان اور حضرت علی نے اپنے حصے لیکے انکی ثنا کی اور عمر فاروق نے کہا کہ وہ دین کے سردارون سے ایک سردار ہے باوجود اس اخراجات وخیرات کثیر کے جب ان کے ترکے سے ان کی بی بیون کو آٹھوان حصہ ملا چہار بی بیان تھین ہر بی بی کو تین لاکھ بیس ہزار دینار آئین ہجرت کے بتیسوین سال انکی رحلت ہوی تب انکی عمر پچہتر سال کی تھی رضی اللہ تعالی عنہ

## سعید بن زید رضی اللہ عنہ کا احوال

حضرت عمر کے چچیرے بھائی اور بہنوی ہین اور سابق اسلام سے ہین سب مشاہد مین حضرت کے ساتھ رہے کبھی جدا نہوے بدر مین حاضر نہین تھے حضرت نے انکو طلحہ کے ساتھ بھیجے تھے جب وہان سے مراجعت کی حضرت نے انکو بدر کا حصہ دیا پس وہ بدریون مین داخل ہین اور حضرت نے انکو جنت سے بشارت دی اور وہ فضلاے صحابہ سے ہین اور انکی کرامتین مشہور ہین اور کتب مین مسطور۔ ایک عورت نے کہ جسکا نام اروی تھا ان پر آکے زمین کا جھوٹا دعوی کیا سعید نے دعا کی الٰہی اگر یہہ اپنے دعوے مین جھوٹی ہو تو اسکو نابینا کر دے اللہ تعالے نے ان کی دعا کو قبول کیا اور وہ عورت نابینا ہو گئی۔ ایک روز کہین جاتی تھی اسکا پیر پھسل کے ایک چاہ مین گر پڑی اور مر گئی مدینہ مین قصہ صغیر و کبیر امیر و فقیر مین مشہور ہو گیا سن اکاون ہجری مین سعید کی رحلت ہوی اور انکی عمر بہتر سال کی تھی سعید ابن جبیر نے کہتا ہے کہ چار و خلفاء اور طلحہ او زبیر اور سعد و سعید اور ابو عبیدہ بن الجراح اور عبدالرحمن بن عوف عشرہ مبشرہ مین عبداللہ سے مروی ہے کہ کوفے مین ایک عامل آیا تھا ایکدن اس نے بالاے منبر حضرت علی کی جناب مین کچھہ ناسزا کہا سعید بھی مسجد مین تشریف رکھے تھے میرے طرف متوجہ ہو کے کہنے لگے کیا تو دیکھتا نہین کہ یہہ ظالم نے حضرت علی کی جناب مین کیا بے ادبی کرتا ہے مین گواہی دیتا ہون کہ وہ نون اصحاب کون

ہین سعید نے فرمایا کہ ابو بکر و عمر و عثمان و علی و زبیر و طلحہ و سعد بن ابی وقاص و ابو عبیدہ بن الجراح و عبدالرحمن بن عوف
پھر مین نے پوچھا کہ دسوان کون ہی سعید نے یہ سنکے توقف کیا پھر مین پوچھا کہ دسوان کون ہی تب کہا کہ مین ہون
اور حدیث صحیح متواتر سے یہ دس اصحاب کرام کی بشارت ثابت ہے۔

## اختتام این کتاب فرخ فرجام۔ و مناجات بدرگاہ رب الانام جل جلالہ و عم نوالہ

شکر للہ یہ روضۂ رضوان ... دور جس سے سدا ہی باد خزان
شکر للہ یہ فیض کا گلزار ... ہر چمن جسکا ہی ہمیشہ بہار
شکر للہ یہ گلبن شاداب ... کہ نسیم مناقب اصحاب
جس سے بہتر ہی ہر طرف شام ... عطر پرور ہی جس سے جانکی مشام
شکر للہ یہ گلشن انور ... گل و غنچے ہین جسکے تازہ و تر
شکر للہ یہ رسالہ خوب ... سینون کے قلوب کا مرغوب
شکر حق یہ کتاب فیض نصاب ... نام جسکا حدیقة الاحباب
حسن انجام کا لئی ہی بہار ... اس سے رخشان ہین ختم کے انوار
لیلة القدر تھی مہ رمضان ... بست و ہفتم شب جمعہ کی جان
سال ہجرت سے یکہزار و وحید ... اور اثنی یہ چھپے تھے اے ارشد
ہی یہ ایسی کتاب فیضمآب ... کہ ہی ہندی مین آجتک نایاب
فارسی مین بھی ہی بہت کمیاب ... نہ دسی غیر روضة الاحباب
اور اس سے بھی یہ مفصل ہے ... اور مبسوط ہی مطول ہے
اس مین ہینگے حدیث اور آیات ... شرح و تفسیر ترجمے کے ساتھ
اور شیعہ کے طعن کے بھی جواب ... دیکھ اسمین لکھے گئے بصواب
اور بعضے مناقب اصحاب ... جو نہ آئے بروضة الاحباب
دیکھئے اسمین ہین جو لایا ہون ... معتبر جو کتب مین پایا ہون
جو حدیث و سیر کا ماہر ہو ... قدر اسکی اسی سے ظاہر ہو
غرض اس فن کے سب کتابون مین ... بس یہ ایسی کتاب ہی جو چھین
ہی ستارون مین جسطرح مہتاب ... کتب معتبر کی لب لباب
ایسی تالیف وہ خدا قدیر ... اب ہی کروایا زین فقیر حقیر
ایسا وہ خالق یگانہ ہی ... ایسا وہ قادر توانا ہی
کرے ذرے سے آفتاب نمود ... کرے قطرے سے بحر ایک موجود
یہ کرشمہ ہی اسکی قدرت کا ... نہین ثمرہ ہی میری طاقت کا
کیون ادا ہووے شکر احسان ... ہر سر مو کو گر ہو لاکھ زبان
یا الٰہی تو اب کرم سے ترے ... بحمایت رحمت اعم سے ترے
کیجئے اس کتاب کو مقبول ... از طفیل رسول و آل رسول
اور حرمت سے اسکے یارون کے ... اسکے سب جان نثارون کے

تمت

# اطلاع

یہہ کتاب مصنف رحمۃ اللہ علیہ کے زندگی اور سنہ ۱۲۸۹ ہجری مین طبع ہوئی تھی مگر اب اوس کے نسخے بالکل کمیاب اور شایقین کی بکثرت خواہش ہونے سے بصرف زر کثیر مصنف رح کے اس تصنیف کو زیور طبع سے آراستہ کیا تاکہ ناظرین اس سے فائدہ اٹھاوین اور جب تک دنیا مین یہہ کتاب رہے مصنف رح کو دعاے خیر سے یاد کرین۔ جن صاحبون کو اس کی خواہش ہو ذیل کے پتہ سے طلب کرین۔

حیدرآباد دکن محلہ فیلخانہ سٹرک بیگم بازار
ملا محمد مراد پشاوری تاجر کتب